# داغ دھبہ کے نشان کیلئے

# FOR MARK / STAIN REMOVING

کسی کے بدن پر ناسور ہو یا کوئی داغ دھبہ ہو تو ﴿۴۱﴾ مرتبہ دوا یا مرہم پر یہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کر کے استعمال کریں۔ ان شاء اللہ عزوجل داغ دھبہ دُور ہو جائے گا۔

If there is a stain in the body of anyone then he should recite this Ayat 41 times over medicine. Insha Allah each and every stain or mark will be removed.

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا﴾

ترجمہ: "بے عیب ہے، کوئی داغ نہیں اس میں"۔

﴿پارہ نمبر 1، سورۃ البقرہ، آیت 71﴾

☆ ☆

# جادو کے علاج کیلئے

# FOR THE TREATMENT OF MAGIC

اگر کسی شخص پر کسی آدمی نے جادو کر دیا گیا ہو جس کے باعث وہ مرض میں مبتلا ہوتا جا رہا ہو تو وہ شخص یہ عمل اس طرح کرے کہ

ساٹھ بار باوضو حالت میں ﴿سورۂ فلق﴾ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئے تو اللہ ﷻ کے فضل وکرم سے چند دنوں میں ہی جادو کا اثر زائل ہو جائے گا اور اسے صحت ہوگی۔

If a person is confronting any disease due to magical effects/ magic. Then he should perform wazoo (ablution) 60 times then recite (Surat Falaq) over water. Insha Allah by the grace of Almighty Allah each and every effect of magic will be finished.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝﴾

......☆......☆......

# گُردے کا آزمودہ علاج

# USEFUL TREATMENT OF KIDNEY

گردے اور پتے کی پتھری دُور کرنے کیلئے یہ آیات مبارکہ ﴿۱۰۱﴾ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے اُس وقت تک پئیں جب تک شفاء نہ ہو۔ اوّل و آخر درود شفاء اکیس بار پڑھیں لاتعداد مریض اس عمل سے شفاء یاب ہوئے ہیں

For the treatment of kidney recite these Ayaat-E-Mubarka 101 times over water and use this water until you become healthy. Recite Darood-E-Shifa 21 times in the beginning and ending.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝﴾

ترجمہ: ”اور بیشک بعض پتھروں سے نہریں پھوٹ نکلتی ہیں۔ اور بیشک ان میں سے بعض پھٹ جاتے ہیں تو نکلتا ہے ان سے

پانی، اور ان میں سے بعض اللہ ﷻ کے ڈر سے گر پڑتے ہیں، اور اللہ ﷻ اس سے بے خبر نہیں جو تم کرتے ہو"۔

﴿پارہ نمبر 1، سورۃ البقرہ، آیت 74﴾



# بیٹی کی شادی کیلئے وظیفہ

# WAZIFA FOR THE MARRIAGE OF DAUGHTER

بعض اوقات بیٹی یا بیٹے کے لئے اچھے اور مناسب رشتے کا ملنا دشوار ہو جاتا ہے جس سے والدین کو سخت پریشانی ہوتی ہے اور نہ ہی کوئی شادی ہونے کا ذریعے بنتا ہوا نظر آتا ہے۔ ایسی صورت حال میں اللہ ﷻ کو اس آیت کے ذریعے پکارنا چاہیے بچے یا بچی کے لئے مناسب جگہ پر شادی کے لئے اس آیت مبارکہ کو عشاء کی نماز کے بعد روزانہ چالیس یوم تک ﴿۳۱۳﴾ مرتبہ پڑھا جائے اوّل و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں اور روزانہ پڑھائی کے بعد اللہ ﷻ کے حضور دعا مانگی جائے۔ اگر اللہ ﷻ کو منظور ہوا تو بہت جلد بچے یا بچی کی شادی اچھی جگہ

ہونے کا ذریعہ پیدا ہو جائے گا۔ جب بچے یا بچی کی شادی ہو جائے تو والدین کو کچھ نوافل شکرانے کے طور پر پڑھنے چاہئیں اور اللہ ﷻ سے بچی یا بچے کے لئے زندگی میں بہتری پیدا ہونے کی توفیق مانگنی چاہیے کہ وہ اپنے گھر میں ہمیشہ خوش رہے۔

Sometimes son or daughter faces plenty of problems regarding his/ her marriage. That's why their parents get tensed as well. In such situation, after Isha Prayer recite this Ayat-E-Mubarka 313 times for 40 days. Recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending then go for pray to Almighty Allah. If Almighty Allah wants then the marriage of boy or girl will be settled. When boy or girl gets married then parents should offer thankful Nawafil and pray to Almighty Allah for the successful life of their children.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ﴾

ترجمہ: "پاکی ہے اسے جس نے سب جوڑے بنائے ان چیزوں

سے جنہیں زمین اُگاتی ہے اور خود ان سے اور ان چیزوں

سے جن کی انہیں خبر نہیں۔"

﴿پارہ:23،سورۃ یٰسین آیت:36﴾



# مریض کیلئے وظیفہ

# WAZIFA FOR PATIENT

ہر قسم کے مریض کی شفایابی اور صحت کے لئے پہلے مریض کو وضو کروائیں اور اس کے بعد مریض کو پاک بستر پر سیدھا لٹا دیں اور سات مرتبہ درود ابراہیمی اول و آخر پڑھیں اس کے درمیان ﴿سورۂ یٰسین اور سورۂ رحمٰن﴾ مریض کو بلند آواز سے پڑھ کر سنائیں اس دوران اگر مریض کو نیند بھی آجائے اور وہ سو بھی جائے تو کوئی حرج نہیں ان شاء اللہ عزوجل اس عمل کے بار بار کرنے سے مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

For the treatment of each and every patient he should perform ablution (wazoo) then he should laid straight over clean bed and then the other person should recite Darood-E-Ibrahimi seven times in the beginning and ending and in the middle recite (Surat Yaseen & Surat

Al-Rehman) in loud volume for patient. During this practice if the patient sleeps then it doest not matter as well. By following this practice again and again Insha Allah the patient will become healthy.



## دین کی طرف راغب ہونے کیلئے

## TO OBTAIN CONCENTRATION TOWARDS RELIGION

جو آدمی دین سے غافل ہو اور وہ سیدھے راستے سے بھٹک جائے یا بُرے افعال میں مبتلا ہو جائے تو اس کو پانی پر ﴿۱۰۱﴾ مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کر کے ﴿41﴾ دن تک پلائیں تو ان شاء اللہ عزوجل وہ شخص دین کی طرف راغب ہو جائے گا۔

If a person is not attached with religion and not following the right way of his religion then the other person should recite this Ayat-E-Mubarka 101 times over water and then it should be presented to this person for drink. Insha Allah he will obtain his concentration towards religion.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۙ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝﴾

ترجمہ: "وہی لوگ اپنے رب کی طرف سے ہدایت پر ہیں، اور وہی لوگ کامیاب ہیں"۔

﴿پارہ نمبر 1، سورۃ البقرہ، آیت 5﴾



# غربت کا قرآنی علاج

## QURANI TREATMENT FROM POVERTY

غربت دُور کرنے کیلئے یا کسی خاص چیز کے کھانے کی حاجت ہو تو یہ آیت مبارکہ ﴿۱۰۱﴾ مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار تلاوت کریں دُعا پوری ہونے کے بعد اللہ ﷻ کا ضرور شکر ادا کریں۔ اس عمل کو جب تک حالات بہتر نہ ہوں جاری رکھیں۔

In order to control poverty or for the desire of any special thing to eat recite this Ayat-E-Mubarka 101 times and recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending. After completion of DUA (Pray) say many thanks to

Almighty Allah. Keep this practice continue until your circumstances becomes better.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ۝﴾

ترجمہ: ''ہمارے رب! ہم پر آسمان سے اخوان (کھانا) اُتار کہ ہمارے پہلوں اور پچھلوں کیلئے عید ہو اور تیری طرف سے نشان ہو اور ہمیں روزی دے، تو سب سے بہتر روزی دینے والا ہے''۔

﴿پارہ نمبر 7، سورۃ المائدہ، آیت نمبر 114﴾

......☆......☆......

# شادی کا آزمودہ وظیفہ

# USEFUL WAZIFA FOR MARRIAGE

جس شخص کی اولاد کا رشتہ نہ ہوتا ہو وہ اُٹھتے بیٹھتے اس آیت مبارکہ کا ورد جاری رکھے۔ بیٹی یا بیٹا خود اس آیت مبارکہ کا روزانہ تین سو تیرہ بار وظیفہ کریں وظیفہ اکیس دن تک

جاری رکھیں اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھیں۔ مزید معلومات اور راہنمائی کیلئے مصنف کی کتاب اسلامی وظائف کا انسائیکلو پیڈیا کا مطالعہ کریں۔

If a person is deprived from the marriage of his children then he should recite this Ayat-E-Mubarka every time. Son or daughter should recite this Ayat-E-Mubarka 313 times and keep this practice continue for 21 days. Recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending. For further information read author's book "ISLAMI WAZAIF".

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَ یَكْشِفُ السُّوْٓءَ﴾

ترجمہ: "یا وہ جو لاچار کی سنتا ہے جب اسے پکارے اور دور کر دیتا ہے برائی"

﴿پارہ نمبر 20، سورۃ النمل، آیت نمبر 62﴾

......☆......☆......

# بے چینی کا حل

# SOLUTION OF FRUSTRATION/ DISSATISFACTION

۱۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کرب کے وقت یہ دعا پڑھتے تھے۔

It has been proved from Hazrat Ibn-E-Abbas رضی اللہ عنہم that Prophet Muhammad صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم used to recite this dua at the time of distress:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الْاَرْضِ وَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ﴾

﴿صحیح بخاری و صحیح مسلم شریف﴾

۲۔ حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ کیا میں تمہیں ایسے کلمات نہ سکھا دوں جو تم بوقت کرب کے پڑھا کرو۔ میں نے عرض کیا جی ہاں یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

Hazrat Isma Bint-E-Ameesرضی اللہ عنہا says that Prophet Muhammadﷺ said to me that, I teach you such Kalmaat which you should recite at the time of distress/ grief/ agony.

I said Yes! Ya Rasool Allahﷺ. Then Prophet Muhammadﷺ said.

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّىْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا﴾

﴿سنن ابوداؤد﴾

۳۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

جب کبھی مجھے کرب و بے چینی ہوئی تو جبرائیل علیہ السلام نے حاضر ہو کر کہا آپ ﷺ یہ پڑھیں:

Hazrat Abu Hurairaرضی اللہ عنہ says that Prophet Muhammadﷺ said then I felt distress/ grief/ agony then Hazrat Jibrailعلیہ السلام appeared and said recite:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِىْ لَا يَمُوْتُ

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ

يَكُنْ لَهُ شَرِيكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ
وَلِيٌّ مِنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيرًا﴾

﴿حاکم﴾

۴۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ دُعاءِ کرب یہ بھی ہے۔

It has been proved from Hazrat Abu Bakar رضی اللہ عنہ this is also a dua-e-karb.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى
نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ لِيْ شَانِيْ
كُلَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ﴾

﴿ابن حبان﴾

فائدہ: ان دعاؤں کو جو شخص کرب و بے چینی میں مبتلا ہو تین بار پڑھے۔ ان شاء اللہ عزوجل پریشانی دور ہو گی اول و آخر درود شریف تین بار پڑھے۔

**BENEFIT**

A person who is the victim of distress/ grief/ agony should recite these DUA's three times. Insha Allah such problems will be solved recite Darood-E-Ibrahimi 3 times in the beginning and ending.

# مدد اور کامیابی کیلئے

# FOR HELP AND SUCCESS

مسلمانوں پر واجب ہے کہ تمام اُمور میں اللہ ﷻ پر توکل کریں۔ اس کے سوا کسی اور پر بھروسہ نہ کریں۔ مدد اور کامیابی اسی قوت والے کے ہاتھ میں ہے جو سب کا پیدا کرنے والا ہے۔ ہر جائز مراد کی تکمیل کیلئے اس آیت مبارکہ کو تین سو تیرہ بار ﴿۲۱﴾ دِن تک پڑھیں۔ اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں ان شاء اللہ عزوجل جائز مراد ضرور پوری ہو گی۔

﴿پُرتاثیر دعائیں﴾

For each and everything (work) muslims should trust over Almighty Allah and do not trust anyone else. For the accomplishment of every valid desire recite this Ayat-E-Mubarka 313 times for 21 days. Recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending. Insha Allah each and every desire/ wish will come true.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّىْ

مُمِدُّكُمْ بِأَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ ۝﴾

ترجمہ: "جب تم اپنے رب سے فریاد کرتے تھے تو اس نے تمہاری (دُعا) قبول کرلی کہ میں تمہاری مدد کروں گا ایک لگاتار آنے والے فرشتے سے"۔

﴿پارہ نمبر9، سورۃ الانفال، آیت نمبر9﴾

.......☆.......☆.......

# پریشانی کے حل کیلئے دُعا

# DUA FOR THE SOLUTION OF TENSION

اگر کوئی شخص پریشانی میں مبتلا ہو اور پریشانی کسی طرح دور نہ ہوتی ہو اور اس پریشانی کی وجہ سے طبیعت ہر وقت بے چین رہتی ہو تو مندرجہ ذیل دعا ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر پریشان شخص اپنے لئے دُعا کرے۔

If a person is tensed and has no way out and feels distress/ dissatisfaction because of such tension recite the following DUA 3 times after every Nimaz and then pray to Almighty Allah.

اللہ جل جلالہ اس دعا کے طفیل پریشانی سے نجات عطا فرمائے گا

اِس دُعا کے بارے میں احادیثِ مبارک کی مشہور کتاب بخاری شریف میں وارد ہوا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے آپ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ کرب کے وقت حضور نبی اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دُعا کو پڑھا کرتے تھے۔

Allah Almighty will solve his tensions it has also been described in a famous book of hadith Bukhari Shareef that Ibn-E-Abbas رضی اللہ عنہما proved that Prophet Muhammad صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم used to recite this DUA at the time of agony/ distress/ grief.

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

﴿لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الۡعَظِيۡمُ الۡحَلِيۡمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الۡاَرۡضِ وَرَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ﴾

﴿صحیح بخاری شریف﴾

ترجمہ: ''نہیں کوئی معبود سوائے اللہ جل جلالہ عظمت و بزرگی والے حلیم و بردبار کے، کوئی معبود نہیں سوائے اللہ جل جلالہ کے جو آسمانوں اور زمین کا رب ہے اور رب ہے عرشِ عظیم کا۔''



# غم سے نجات کیلئے

# FOR THE SURVIVAL OF SORROW

جو شخص ہر صبح و شام یہ کلمات سات سات مرتبہ پڑھے گا اللہ ﷻ اس کو دنیا و آخرت کے غم سے نجات دے گا۔ اول و آخر درود ابراہیمی تین بار پڑھے۔

﴿شرح اسماء الحسنیٰ﴾

If a person recites these Kalmaat 7 times in morning and evening then he will get satisfaction from sorrows of this world and next world (eternal life). Recite Darood-E-Ibrahimi 3 times in the beginning and ending.

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَ ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ﴾

﴿پارہ 11 سورۃ توبہ آیت نمبر 129﴾

......☆......☆......

# مسائل اور مشکلات کا حل

# SOLUTION OF TENSIONS AND PROBLEMS

۱۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو جب کوئی فکر وغم ہوتا تو آپ رضی اللہ عنہ یہ کلمات کہتے۔

Whenever Hazrat Ibn-E-Masood رضی اللہ عنہ faces any tension then he used to recite these Kalmaats:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿يَاحَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ﴾

﴿ترمذی، نسائی، حاکم﴾

۲۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب کوئی بندہ غم وفکر کے وقت یہ دعا پڑھتا ہے تو اللہ جل جلالہ اس کے فکر کو دور کر دیتا ہے۔

It has been proved from Hazrat Ibn-E-Masood رضی اللہ عنہ that Prophet Muhammad صلی اللہ علیہ وسلم said whenever a person faces tensions then he should recite this DUA. Then Almighty Allah will solve his tensions.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ
اَمَتِكَ نَاصِيَتِیْ بِيَدِكَ مَاضٍ فِیَّ حُكْمُكَ
عَدْلٌ فِیَّ قَضَاؤُكَ اَسْأَلُكَ بِكُلِّ اسْمٍ هُوَ
لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْاَنْزَلْتَهٗ فِیْ
كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِكَ
اَوِسْتَأْثَرْتَ بِهٖ فِیْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ اَنْ
تَجْعَلَ الْقُرْآنَ رَبِيْعَ قَلْبِیْ وَ نُوْرَ
صَدْرِیْ وَ جَلَاءَ حُزْنِیْ وَ ذَهَابَ هَمِّیْ﴾

﴿حصن المسلم ص:۱۰۳، مسند احمد ۱/۳۹۱﴾

......☆......☆......

# ننانوے بیماریوں کا علاج

## TREATMENT OF 99 DISEASES

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص یہ پڑھے:

It has been proved from Hazrat Abu Huraira رضی اللہ عنہ that whoever person recite this:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

﴿لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ﴾

اس کو ننانوے امراض سے شفا ہوتی ہے۔ جس میں سب سے ادنیٰ غم ہے۔

﴿حاکم، طبرانی﴾

He will get the treatment of 99 diseases in which the lowest is sadness/ distress/ unhappiness.

......☆......☆......

## بیٹی کی شادی کیلئے وظیفہ

## WAZIFA FOR THE MARRIAGE OF DAUGHTER

اگر کسی لڑکی کیلئے رشتہ نہ آتا ہو یا آتا ہو لیکن پسند نہ آتا ہو تو اس مقصد کیلئے آپ روزانہ وقت اور جگہ کی پابندی کے ساتھ اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں اور درمیان میں ﴿۵۰۰﴾ مرتبہ اس آیت کو اور تین مرتبہ سورۃ الضحیٰ کو پڑھیں اکتالیس دن تک یہ وظیفہ کریں ان شاء اللہ عزوجل اسی عرصے میں اچھا رشتہ ہونے کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

If there are some problems in the marriage of daughter or offer comes but she does not like such offers. Then recite this Ayat 500 times and (Surat Al-Zaha) 3 times for 41 days and recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending. Keep this practice continue for 41 days. Insha Allah during this period of time such problems will be solved.

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

﴿رَبِّ اِنِّیۡ لِمَاۤ اَنۡزَلۡتَ اِلَیَّ مِنۡ خَیۡرٍ فَقِیۡرٌ ۝﴾

ترجمہ: "اے میرے پروردگار! بیشک جو نعمت تو میری طرف اُتارے، میں اس کا محتاج ہوں"۔

﴿پارہ نمبر 20، سورۃ القصص، آیت نمبر 24﴾

......☆......☆......

## امیر ہونے کا وظیفہ

## WAZIFA FOR RICHNESS

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ نسل در نسل امیر رہے اور اس کی دولت کسی صورت میں ختم نہ ہو بلکہ بڑھتی رہے تو اس کے لئے یہ عمل بہت موثر اور پُر تاثیر ہے۔ عمل یہ ہے کہ بعد نماز فجر باوضو ﴿سورۃ بقرہ﴾ مکمل سورت روزانہ بلاناغہ پڑھتا رہے۔

ان شاء اللہ عزوجل دولت آنی شروع ہو جائے گی اور اس کا سلسلہ نسل در نسل چلے گا۔ اول و آخر درود ابراہیمی اکیس بار لازمی پڑھیں اور دولت کو بھی نیک کاموں میں خرچ کریں۔

﴿قلمی بیاض از حکیم یاسین رحمۃ اللہ علیہ﴾

If a person wants to become rich and desires plenty of wealth for his next generation then this practice is so much beneficial for him. Recite complete (Surat Baqra) after Fajar Prayer daily. Insha Allah wealth will start to come and the same sequence will continue for his next generation. Must recite Darood-E-brahimi 21 times in the beginning and ending and spend wealth for good work.

......☆......☆......

## دولت کیلئے وظیفہ

## WAZIFA FOR WEALTH

بارہا تجربہ کیا گیا ہے کہ ان کلماتِ ذیل کو باوضو قبلہ رو ہو کر وقت کے اندر روزانہ صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سو مرتبہ پڑھنا انسان کو بہت جلد مالدار بنا دیتا ہے۔ یہ بھی لازم ہے کہ ان کلمات کے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی درود شریف جو یاد ہو پڑھ لینا چاہیے۔

It has been experienced again and again that these Kalmat can make a man wealthy in a very short time. This practice must be done in the situation of ablution (Ba-Wazoo) and towards the right direction of Kibla and in the right time of Morning Prayer during Sunnat and Farz Nimaz. It is also compulsory to recite any Darood Shareef (whatever you remember) 11 times in the beginning and ending.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهِ﴾

......☆......☆......

## کند ذہن بچے کیلئے وظیفہ

## WAZIFA FOR WEAK MINDED CHILD

اگر کند ذہن بچے کو یا طالب علم کو سبق یاد نہ ہوتا ہو تو اس آیات مبارکہ کو ﴿۳۱۳﴾ مرتبہ پانی پر دم کر کے روزانہ پلائیں

اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھیں۔ان شاءاللہ عزوجل اس کی برکت سے بچے کا کند ذہنی کا مرض جاتا رہے گا اور جو بھی سبق وہ یاد کرے گا ان شاءاللہ عزوجل اُسے یاد رہے گا۔

If a child's mind is weak and fails to remember his task then recite this Ayat-E-Mubarka 313 times over water and use it daily for drink. Recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending. Insha Allah child will improve his mind and whatever task would be given to him he will successfully complete such task.

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ط وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا o﴾

ترجمہ: "اور آپ ﴿صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم﴾ کو سکھایا جو آپ ﴿صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم﴾ نہ جانتے تھے اور آپ ﴿صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم﴾ پر اللہ جل جلالہ کا بڑا فضل ہے"۔

﴿پارہ نمبر 5 سورۃ النساء آیت نمبر 113﴾



# دشمن سے چھٹکارے کیلئے وظیفہ

## WAZIFA ROR THE SURVIVAL OF ENEMY

اگر کسی شخص کے پیچھے دشمن لگ گیا ہو اور اُسے ہر وقت اس سے خطرہ رہتا ہو کہ جان کا نقصان ہو جائے گا یا مال کا تو اس سے پیچھا چھڑانے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب ہے اس مقصد کے لئے نماز ظہر کے بعد ایک مرتبہ باوضو ﴿سورۂ یوسف﴾ مکمل پڑھ کر دشمن کو تصور میں لا کر دم کریں اور یہ عمل گیارہ دن تک کریں اور گیارہویں دن ﴿سورۂ یوسف﴾ کو تین بار پڑھیں اور دشمن کا نام لیں کہ وہ دشمنی سے باز آجائے اور وہ مجھے نقصان نہ پہنچا سکے اور وہ میرا پیچھا چھوڑ دے۔ ان شاء اللہ عزوجل دشمن مغلوب ہوگا اور شرارت اور دشمنی سے باز آجائے گا۔

﴿از منقولہ: مولانا عاشق رام پوری رحمۃ اللہ علیہ﴾

If a person has fear of his life/ wealth from his enemy or wants to save his wealth from enemy then the following wazifa is so much beneficial. For such purposc recite complete (Surat Yousaf) after Zohar Prayer and think about your

enemy. Keep this practice continue for 11 days and recite (Surat Yousaf) 3 times on last day. Insha Allah he will completely be secured from his enemy.

.......☆.......☆.......

## ہزار حاجت کیلئے وظیفہ

## WAZIFA FOR 1000 NEEDS/ WANTS(HAJAT)

دو رکعت نماز اس طرح پڑھیں کہ سورۃ فاتحہ کے بعد اوّل رکعت میں سورۃ الکافرون دس مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص دس مرتبہ پڑھیں بعد سلام سجدہ میں جا کر دس بار درود ابراہیمی پڑھیں اور دس مرتبہ تیسرا کلمہ تمجید پڑھیں اور دس مرتبہ یہ دعا پڑھیں اور اپنی حاجت کا ذکر کریں۔

Recite two Rakat Nimaz in first Rakat recite (Surat Al-Kaferoon) 10 times after (Surat Fatiha) and in second Rakat recite (Surat Ikhlas) 10 times after (Surat Fatiha) the go for Salam-E-Sajda and recite Darood-E-Ibrahimi and third kalma ten times. After this recite this Dua 10 times and mention your needs/ wants.

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّ فِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ o﴾

﴿پارہ ۲ سورۃ بقرہ آیت نمبر :۲۰۱﴾

......☆......☆......

# تنگی دور کرنے کیلئے وظیفہ

# WAZIFA FOR CONTRACTION

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم سے مرفوعاً روایت ہے کہ:

"جو شخص بکثرت استغفار پڑھتا ہے اللہ جل جلالہ اس کو پریشانی سے نجات دیتا ہے۔ ہر فکر سے آزادی دیتا ہے، اور غیر متوقع اسباب سے رزق عطا کرتا ہے"

﴿ابو داؤد، نسائی﴾

Hazrat Ibn-E-Abbas رضی اللہ عنہم said (anecdote) that, whoever person recite Astaghfar plenty of times then Almighty Allah blessed upon him and he becomes free from contractions and gets unexpected sources of income.

......☆......☆......

# اولاد کی فرمانبرداری کیلئے

# FOR THE COMPLIANCE/ OBEDIENCE OF CHILDREN

اولاد کی فرمانبرداری کیلئے ان آیات مبارکہ کو روزانہ صبح و شام اکتالیس بار پڑھ کر اولاد کے اوپر دم کریں اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار تلاوت کریں۔ ان شاءاللہ عزوجل اس عمل سے اولاد فرمانبردار ہو جائے گی۔

For the obedience/ compliance of children recite these Ayaat-E-Mubarka 41 times in morning and evening over children. Recite Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending. Insha Allah children will become obedient.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿رَبِّ اَوْزِعْنِىْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِىْٓ
اَنْعَمْتَ عَلَىَّ وَعَلٰى وَالِدَىَّ وَاَنْ اَعْمَلَ
صَالِحًا تَرْضٰهُ وَاَصْلِحْ لِىْ فِىْ ذُرِّيَّتِىْ ۚ اِنِّىْ
تُبْتُ اِلَيْكَ وَاِنِّىْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۝﴾

ترجمہ: "اے میرے رب! مجھے توفیق دے کہ میں تیری نعمت
کا شکر ادا کروں جو تو نے مجھ پر انعام فرمائی اور میرے
ماں باپ پر اور یہ کہ میں نیک عمل کروں جسے تو پسند
کرے اور میرے لئے میری اولاد میں اصلاح کر
دے، بیشک میں نے تیری طرف توبہ کی اور بیشک میں
فرمانبرداروں میں سے ہوں"۔

﴿پارہ نمبر 26، سورۃ الاحقاف، آیت نمبر 15﴾

......☆......☆......

# ہفت روزہ وظائف

## WEEKLY WAZAIF

حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے فتوح و برکت
حاصل نہیں ہوئی مگر ان اوراد سے وہ یہ ہیں کہ:

Hazrat Imam Ghazali رحمۃ اللہ علیہ said that I could not get blessings and success. But because of this practice that is:

☆......جمعۃ المبارک کے دن ایک ہزار بار ﴿یَا اَللّٰہُ﴾ پڑھا
جائے۔

Recite ﴿يَا اَللّٰهُ﴾ 1000 times on Friday.

☆...... ہفتہ کے دن ایک ہزار بار ﴿لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ﴾ پڑھا جائے۔

Recite ﴿لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ﴾ 1000 times on Saturday.

☆...... اتوار کے دن ایک ہزار بار ﴿یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ﴾ پڑھا جائے۔

Recite ﴿یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ﴾ 1000 times on Sunday.

☆...... پیر کے دن ایک ہزار بار ﴿درود شریف﴾ پڑھا جائے۔

Recite (Drood Shareef)1000 times on Monday.

☆...... منگل کے دن ایک ہزار بار ﴿لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمْ﴾ پڑھا جائے۔

Recite ﴿لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمْ﴾ 1000 times on Tuesday.

☆...... بدھ کے دن ایک ہزار بار ﴿اَسْتَغْفِرُ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ﴾ پڑھا جائے۔

Recite ﴿اَسْتَغْفِرُ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ﴾ 1000 times on Wednesday.

☆......جمعرات کے دن ایک ہزار بار ﴿سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَ بِحَمْدِہٖ﴾ پڑھا جائے۔

Recite ﴿سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَ بِحَمْدِہٖ﴾ 1000 times on Thursday.

ان اعمال کو پڑھنے سے ہر قسم کی فتوحات و برکات حاصل ہوں گی۔ مجرب وظائف ہیں۔ اول و آخر درود ابراہیمی کا اہتمام کریں۔

﴿از منقول: حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ﴾

By following aforesaid practice you will get success and blessings. These are useful wazaif recite Darood-E-Ibrahimi in the beginning and ending.

## امتحان میں کامیابی کیلئے

## FOR THE SUCCESS IN EXAMS

امتحان میں کامیابی اور آسان پرچوں کیلئے اس وظیفہ کو امتحان گاہ میں جانے سے پہلے ﴿۱۰۱﴾ مرتبہ ضرور پڑھ لیں۔ اول و آخر درود ابراہیمی سات بار پڑھیں اور اپنے اوپر دم کر لیں جب تک امتحان جاری رہیں وظیفہ کو جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ عزوجل اچھی پوزیشن آئے گی۔

For the success in exams and for easy papers recite this Wazifa 101 times before going to examination hall. Recite Darood-E-Ibrahimi 7 times in the beginning and ending. Keep this practice continue until your exams. Insha Allah you will get good position.

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

﴿فَاِنَّ حَسۡبَكَ اللّٰهُ ؕ هُوَ الَّذِیۡۤ اَیَّدَكَ بِنَصۡرِهٖ وَ بِالۡمُؤۡمِنِیۡنَ ۙ﴾

ترجمہ: "پس بیشک تمہارے لئے اللہ کافی ہے، وہ جس نے تمہیں اپنی مدد سے اور مسلمانوں سے زور دیا"۔

﴿پارہ نمبر 10، سورۃ الانفال، آیت نمبر 62﴾

.......☆.......☆.......

## کالے جادو کا توڑ

## RETALIATION AGAINST BLACK MAGIC

آج کل اکثر گھروں دکانوں پر یہ شکایت عام ہے کہ گھر سے تعویذ نکلتے ہیں بال نکلتے ہیں خون کے چھینٹے پڑتے ہیں گھر میں اتفاق نہیں میاں اور بیوی میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہے بچوں میں چھوٹی چھوٹی بات پر ناراضگی ہو جاتی ہے بچوں کے

رشتے نہیں آتے اگر آتے ہیں تو بغیر کسی وجہ کے بات بھی نہیں بنتی اولاد نافرمان ہے وغیرہ وغیرہ تو ایسی صورت میں گھر کی عجیب صورت حال ہو جاتی ہے اس پریشانی سے نجات کے لئے ذیل کا یہ عمل بارہا مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ان شاء اللہ عزوجل اس عمل سے ہر قسم کی بندش جادو سحر و آسیب سے مکمل طور پر نجات حاصل ہو گی۔ یہ عمل جمعہ مبارک کے دن نماز فجر کے بعد باوضو ہو کر اکتالیس ﴿۴۱﴾ بار مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اور اوّل و آخر درود شریف ﴿۱۱-۱۱﴾ بار پڑھ کر گھر کے چاروں طرف دم کریں اس وظیفہ کو اکیس ﴿۲۱﴾ دن تک بغیر کسی ناغے کے جاری رکھیں۔ نیز لوح حصار بنوا کر پاس رکھیں۔

﴿روحانی علاج باب جادو کا مستند علاج﴾

Nowadays some of the people have become victim of black magic. Because of this extreme magic several problems occurs. For the survival of this magic this practice is so much useful. By following this practice Insha Allah you will get benefit from each and every problem. This practice must be done on Friday after Fajar Prayer (in ablution "Ba-Wazoo-Halat-Mein) 41 times over all corners of house. Recite Darood-E-

Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and keep this wazifa continue for 21 consecutive days. And make LOH-E-HISAR for yourself and keep it all the time.

آیت مبارکہ یہ ہے:

Ayat-E-Mubarka is:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًاo وَّ اَكِيْدُ كَيْدًاo فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًاo﴾

﴿پارہ ۳۰ سورۃ الطارق آیت نمبر ۱۵/ ۱۷﴾

......☆......☆......

# جادو اور جنات کا علاج

# TREATMENT OF MAGIC AND GHOSTS

جس گھر میں آسیب کا قبضہ ہو یا ویسے ہی شریر جنات آتے رہتے ہوں اور گھر والوں کو تنگ کرتے ہوں پتھر پھینکتے ہوں اور آگ دکھاتے ہوں تو اس کا مفید اور بارہا مرتبہ کا آزمایا ہوا علاج یہ ہے کہ چار عدد کیلیں لے لیں اور ان میں سے ہر ایک کیل پر پچیس مرتبہ ﴿آیت الکرسی﴾ اور تین بار یہ آیت پڑھ کر دم کریں:

If in a house ghosts used to come and throw stones, show fire and create problems for the resident people then this practice has been experienced several times and useful [redacted] well. For this take four screws (keel) and recite (Ayat-Ul-Kursi) 25 times and this Ayat 3 times over each screw (Keel)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

﴿اِنَّهُمۡ یَکِیۡدُوۡنَ کَیۡدًاۙ وَّ اَکِیۡدُ کَیۡدًاۚۖ فَمَهِّلِ الۡکٰفِرِیۡنَ اَمۡهِلۡهُمۡ رُوَیۡدًا﴾

﴿پارہ ۳۰ سورۃ الطارق آیت نمبر: ۱۵/ ۱۷﴾

اور متاثرہ مکان یا دکان یا کوئی اور جگہ جس میں اثر ہو وہاں کے چاروں کونوں میں ایک ایک کیل لگا دیں ان شاء اللہ عزوجل اس عمل کی برکت سے آسیب و جادو سے مکمل طور پر نجات ہو گی۔ آزمودہ ہے۔

﴿تردید سحر و آسیب﴾

And place each screw (Keel) at every affected place. Insha Allah you will get benefit from this practice. This is useful:

......☆......☆......

# انمول وظائف

## RARE/ PRICELESS WAZAIF

دافع بلیات، حل مشکلات، رہائی از قید، واپسی مفقود الخبر ترقی عہدہ مصیبت سے نجات، ادائیگی قرض، امتحان میں کامیابی، خوشحالی، کشادگی وفراخی رزق بچوں کی شادی کے لئے اس وظیفہ کو اس طرح کریں کہ نیا چاند نظر آنے پر اس کی اگلی رات بعد نماز عشاء ذیل کی ترکیب سے سات یوم تک عمل مکمل کریں۔

For every tension, freedom, progress, problems, success in exams, prosperity, for the expansion of income and for the marriage of children [redacted] this wazifa. The procedure of this wazifa is that, in the next night of new moon after Isha Prayer complete the practice within 7 days.

پہلی رات...... اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

First Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

دوسری رات......اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

Second Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

تیسری رات......اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

Third Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

چوتھی رات......اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

Fourth Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

پانچویں رات......اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

Fifth Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿اِھدِنَا الصِّرَاطَ المُستَقِیمَ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

چھٹی رات...... اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

Sixth Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿صِرَاطَ الَّذِینَ اَنعَمتَ عَلَیھِمْ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

ساتویں رات...... اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور

Seventh Night: Darood-E-Ibrahimi 11 times in the beginning and ending and

﴿غَیرِ المَغضُوبِ عَلَیھِمْ وَ لَا الضَّآلِّینَ﴾

تین سو تیرہ ﴿۳۱۳﴾ بار پڑھیں۔

Recite 313 times.

ہر روز وظیفہ کے اختتام پر اپنی حاجت بیان کریں اور دعا نہایت عاجزی اور انکساری سے مانگیں۔

At the end of every wazifa pray for your need/ wish (Hajat) with full of hubleness.

مندرجہ بالا طریقہ سے ایک ہفتہ کی زکوٰۃ مکمل کرنے کے بعد

روزانہ ہر نماز کے بعد ﴿۱۱﴾ مرتبہ ﴿سورۃ فاتحہ﴾ کی تلاوت کر کے دعا مانگتے رہیں۔ اللہ جل جلالہ نے چاہا تو بہت جلد کامیابی نصیب ہوگی۔ مزید راہنمائی کیلئے مصنف سے رجوع کریں۔

﴿قلمی بیاض حکیم شان احمد صابری رحمۃ اللہ علیہ﴾

After the completion of first week's Zakat recite (Surat Fatiha) 11 times after every Nimaz and then go for pray. If Almighty Allah wants then you will get success shortly. For additional information contact to Arthur:

......☆......☆......

# سر درد کے لئے بہترین عمل

# BEST PRACTICE FOR HEAD PAIN

اگر کسی کے سر میں درد ہو اور سر درد کی وجہ سے آرام نہ آتا ہو تو سوتی کپڑا لے کر اس کے چھوٹے چھوٹے تین ٹکڑے کریں اور ہر ٹکڑے پر باوضو ﴿سورۃ الفیل﴾ ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر ایک مرتبہ ﴿سورۃ الفیل﴾ پڑھ کر دوسرے ٹکڑے پر دم کریں اس کے بعد ایک مرتبہ سورۃ الفیل پڑھ کر تیسرے ٹکڑے پر دم کریں۔ اب ایک ٹکڑا لے کر اس کو پانی میں ڈالیں اور مریض کو پانی پلائیں اس طرح تین دن عمل کریں ان شاء اللہ عزوجل مریض بہا

ہی دن فائدہ محسوس کرے گا اور تین دن کے عمل سے سر کا درد
غائب ہو جائے گا۔ یہ عمل اس وقت کریں جب ساری تدبیریں
ناکام ہو چکی ہوں۔

If any person feels pain in head and does not get satisfaction then take cotton and divide it into three pieces. Recite (Surat Feel) over each piece of cotton. This must be done in the situation of ablution (Wazoo). Then take first piece and inhale it in the water and give this water to the paitient. Similarly, keep this practice continue for three days Insha Allah patient will feel satisfaction for first day. Perform this practice when all other solutions became unsuccessful. (Suat Feel) is:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

﴿اَلَمۡ تَرَ كَيۡفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصۡحٰبِ الۡفِيۡلِ ۝ اَلَمۡ يَجۡعَلۡ كَيۡدَهُمۡ فِىۡ تَضۡلِيۡلٍ ۝ وَّ اَرۡسَلَ عَلَيۡهِمۡ طَيۡرًا اَبَابِيۡلَ ۝ تَرۡمِيۡهِمۡ بِحِجَارَةٍ مِّنۡ سِجِّيۡلٍ ۝ فَجَعَلَهُمۡ كَعَصۡفٍ مَّاۡكُوۡلٍ ۝﴾

﴿پارہ ۳۰ سورۂ فیل﴾

.....☆.....☆.....

# شرفِ ستارگان کی الواح

## Alwah of Sharf-E-Sitargan

اپنے نام یا ستارے کے مطابق لوح بنوا کر کامیاب زندگی بسر کریں!

Prepare wazaif-o-naqsh or loh according to your name or star and spend a successful life.

# لوح شرف مشتری

## Loh-E-Sharf-E-Mushtari

مالی خوش بختی۔ حصول دولت آمدنی کے مختلف ذرائع کو ترقی دینا انعامی اسکیموں میں فائدہ، مستقبل کی بہتری کیریئر اور ترقی کے استحکام کیلئے لوح مشتری بنوا کر پاس رکھیں۔

Financial gratification – For wealth, progress in different sources of income, profit in voluntary (inami) schemes and progress in career make Loh-E-Mushtri and keep it with you.

# لوح شرف زحل

## Loh-E-Sharf-E-Zahal

کاموں میں رکاوٹ، جائیداد کے تنازعات پرانے امراض ضدی امراض نحوست جادو و آسیب سے نجات، دشمن سے حفاظت کیلئے بنوا کر پاس رکھیں۔

For obstructions in work, property disputes, old disease and for the survival of magical effects and enemy keep it with you.

## لوح شرف سبع ستارگان

## Loh-E-Sharf Saba Sitargan

سات ستاروں کی یکجا لوح خیر و برکت مالی خوش بختی تسخیر خلق مرد اور عورتوں کے پرانے امراض شادی میں تاخیر اور رکاوٹ علمی ترقی۔ تعلیم میں کامیابی، گھریلو پریشانیوں سے نجات اور ہر کام کیلئے لوح سبع ستارگان بنوا کر پاس رکھیں۔

Combination of seven stars loh, prosperity, financial comfort, old problems of men and women, obstructions in marriage, success in exams, safety from domestic tensions and for every other purpose keep loh-e-sharf saba sitargan with you.

## لوح رشتہ

## Loh-E-Rishta

بچوں کی شادی میں تاخیر، شادی نہ ہوتی ہو یا ہو کر ٹوٹ جاتی ہو نیز بچوں میں پیار و محبت کیلئے اور جلد نیک رشتہ کے اسباب کیلئے لوح صالحہ رشتہ بنوا کر پاس رکھیں۔

Delay in children marriage, if marriage is not settled, In fact to create

love among children and for the purpose of early marriage make loh-e-saliha rishta and keep it with you.

## لوح شرف مریخ

## Loh-E-Sharf Mareekh

دل کی گھبراہٹ، ڈپریشن مردانہ امراض خواتین کے امراض، خون کی کمی آسیب سے نجات افسران بالا کی توجہ اور رجوع خلق کیلئے لوح مریخ بنوا کر پاس رکھیں۔

Heart purpling, depression, male diseases, female diseases, deficiency in blood, survival from magical effects (aasaib), least concentration of higher authorities .for Rajoo-E-Khalq make loh-e-mareekh and keep it with you.

## لوح شفاء

## Loh-E-Shifa

نظر بد و جادو۔ مرگی اور درد سر اور ڈراؤنے خواب و آسیب و سایہ سے نجات کیلئے اور ہر امراض میں بہتری کیلئے لوح شفاء بنوا کر پاس رکھیں۔

Evil eye or magic, mirgi or head pain, for the survival of horror dreams and for all other dilemmas make loh-e-shifa and keep it with you.

# لوح عطارد

## Loh-E-Atard

علمی ترقی حافظے میں اضافہ تعلیم میں کامیابی یادداشت اور باغبانی کیلئے اور روحانی علوم اور ٹرانسپورٹ تجارت اور کمیونیکیشن سے منسلک افراد کیلئے بنوا کر پاس رکھیں۔

Progress in education, to enhance the memory, success in exams, prosperity, spiritual knowledge, transport, trade and for communication make loh-e-attard and keep it with you.

رابطہ کے لئے مندرجہ ذیل پتہ پر خط و کتابت اور ٹیلی فون کریں۔

Contact us on the following addresses through letter or call:

سید ذیشان نظامی عفی عنہ

**Syed Zeeshan Nizami**

نزد انکم ٹیکس آفس سول لائن جہلم (پاکستان)

**Near Income Tax Office, Nizami House Civil Lines, Jhelum.(Pakistan)**

**0300-5421086-----0544-623643**

